وہ وقت آئے گا جب سارے کے سارے مومن ختم ہوجائیں گے اور کفر ہی باقی رہ جائے گا قیامت تب آئے گی جب اسلام کلیۃ مٹ جائے گا تو یہ تھی یاجوج ماجوج کے فتنہ کے متعلق بات۔

## نفخ صور

آگے پھر وہ نفخ صور ہے جب اللہ تعالیٰ کی طرف سے وقت آئے گا اس دنیا کو برباد کرنے کا تو ہمارے عقیدہ کے تحت قیامت برپا ہوگی پہاڑ جو ہیں یہ روئی کے گالوں کی طرح اڑیں گے اور سمندر جو ہیں یہ دھواں بن کے اڑ جائیں گے سمندروں کو بھی آگ لگ جائے گی اور زمین یہ ریزہ ریزہ ہوجائے گی آسمان ٹوٹ پھوٹ جائے گا ستارے بکھر جائیں گے قرآن کریم کی آیات کے تحت جیسے یہ بات ذکر کی گئی ہے۔

## دونفخوں کے درمیان فاصلہ

پھر کتنی مدت تک یہ باقی رہے گی اس کے بارے کچھ نہیں کہہ سکتے یہ اللہ کے علم میں ہے ایک روایت میں ہے کہ دونفخوں کے درمیان چالیس کا فاصلہ ہوگا ابوہریرہؓ نے روایت نقل کی پوچھنے والے نے پوچھا ابوہریرہؓ چالیس سال؟ وہ کہتے ہیں کہ میں کچھ نہیں کہتا کہ یہ یادنہیں رہا چالیس کا عدد یاد رہ گیا یہ نہیں یاد رہا سال کہا تھا حضور ﷺ نے انہوں نے کہا چالیس مہینے؟ کہا کہ مجھے کچھ یادنہیں کہا کہ چالیس دن تو کہا کہ مجھے کچھ یادنہیں **اربعون** یاد رہ گیا کہ **مابینہما اربعون** کہ دونوں نفخوں کے درمیان چالیس کا فاصلہ ہوگا لیکن یہ یادنہیں رہا مجھے کہ چالیس سال کہا تھا حضور ﷺ نے یا چالیس مہینے کہا تھا یا چالیس دن کہا تھا یہ نہیں معلوم اور پھر یہ دن ہوں یا سال ہوں یا مہینے ہوں اس سے خاص وقت مراد ہے یہ حقیقی دن مہینے مرادنہیں کیونکہ حقیقی دن مہینے تب ہوتے ہیں جب سورج چڑھے اور غروب ہو جب یہ طلوع وغروب کا سلسلہ ختم ہوجائے گا تو حقیقی دن وہاں موجودنہیں ہوں گے بہرحال کچھ وقت ہوگا جس وقت کے بعد پھر اسرافیل صور پھونکیں گے۔ اور دوبارہ اسی طرح سے آبادی ہوجائے گی اور آدم

علیہ السلام سے قیامت تک جتنے بھی انسان ہوں گے سارے کے سارے زمین سے دوبارہ نکل کھڑے ہوں گے میدان حشر قائم ہوجائے گا اور پھر یہ حساب کتاب کا سلسلہ شروع ہوگا تو اس میں ہمارے عقیدے کے اندر واضح طور پر جو جاننے کی بات ہے وہ اگلے بیان میں ان شاء اللہ نقل کریں گے ایک وزن اعمال اور ایک اس کے بعد شفاعت کا عقیدہ ان شاء اللہ العزیز اگلے بیان میں اس کی وضاحت کریں گے۔

**وآخر دعوانا ان الحمدللہ رب العالمین۔**

## سوالات و جوابات

**سوال:** جب عیسیٰ علیہ السلام کے دور میں جہاد ختم ہوجائے گا تو **الجہاد ماض الی یوم القیامۃ** کیا مطلب ہے؟

**جواب:** الی یوم القیامۃ سے مراد ہے **الی قرب یوم القیامۃ** روایات کی روشنی میں۔

**سوال:** جہاد موقع پر افضل ترین عبادت ہے اب موقع ہے یا نہیں۔

**جواب:** اس کا فیصلہ حالات پر ہے جب روس قابض تھا اور روس کے مقابلہ میں لڑائی لڑی جارہی تھی یقیناً جہاد تھا اس میں کوئی شک وشبہ کی بات نہیں ہے اب چونکہ میرے سامنے صورت حال واضح نہیں کہ یہ خانہ جنگی کی صورت ہے یا کفر واسلام کا مقابلہ ہے اس لئے میں اس بارے میں کچھ کہہ نہیں سکتا۔

**سوال:** یہ جو مشہور ہے کہ یاجوج ماجوج حضرت نوح علیہ السلام کے بیٹے یافث کی اولاد ہیں اس کی حقیقت کیا ہے؟

**جواب:** یہ تو خیر جب آدم علیہ السلام کی اولاد میں ہیں تو نوح علیہ السلام کی اولاد بھی ہوں گے نوح کے بیٹے یافث سام اور تیسرے کا کیا نام ہے؟ (حام)۔ حام سام یافث تین بیٹے ہیں جن کی اولاد پھیلی ہے تو یہ یافث کی اولاد ہو یا قابیل کی اولاد ہو... بہرحال آدم علیہ السلام کی اولاد کے منافی نہیں ہے کیونکہ آدم بہت پہلے ہوئے ہیں ان کی نسل چلتی چلتی نوح

علیہ السلام تک آئی نوح علیہ السلام سے آگے پھر نسل چلی تاریخی باتیں ہیں قرآن و حدیث میں اس بارے کچھ نہیں آیا۔

**سوال:** کیا یہ افغانستان میں جہاد ہو رہا ہے یا جہاد نہیں خانہ جنگی ہے؟

**جواب:** اس کے متعلق وہ شخص بات کر سکتا ہے جس کے سامنے جانبین کے حالات اچھی طرح سے واضح ہوں میرے سامنے چونکہ اچھی طرح سے حالات واضح نہیں ہیں اس لئے میں اس بارے میں گفتگو کرنا احتیاط کے خلاف سمجھتا ہوں نہ میں یہ کہتا ہوں جہاد نہیں ہے نہ میں یہ کہتا ہوں جہاد ہے میں نے اپنے آپ کو حالات سے ناواقف قرار دے کر تبصرہ کرنے سے عذر واضح کیا ہے۔اور جن کے سامنے حالات واضح ہیں وہ سمجھتے ہیں کہ کفر واسلام کی جنگ ہے ان کے نزدیک یقیناً جہاد ہے یہ اپنے علم پر مدار ہے اور اگر کسی کے نزدیک یہ خانہ جنگی کی صورت ہو تو وہ جانے۔ میں اپنے آپ کو اس بارے میں تبصرے کے مقام پر نہیں پاتا کیونکہ میرے سامنے ایسے حالات نہیں ہیں کہ جس پر میں کھل کر تبصرہ کر سکوں جب تک جانبین کے حالات اچھی طرح سے معلوم نہ ہوں تو صحیح طور پر تبصرہ نہیں کیا جا سکتا یہ مسجد وہ نہیں ہے کہ جس میں جذبات کے طور پر ایک بات کہہ دوں بغیر کسی صحیح معلومات کے۔ میں نے کوئی جہاد ہونے کا انکار کیا ہے؟ کیا سمجھے اسکا نہ اقرار کیا ہے اور نہ انکار کیا ہے بلکہ اپنے آپ کو حالات سے ناوقف قرار دے کر تبصرہ کرنے سے اپنے آپ کو معذور قرار دیا ہے اور یہ ایک میری احتیاط ہے۔ بات سمجھے کہ نہیں؟ باقی جن کے سامنے حالات واضح ہیں وہ سمجھتے ہیں کہ کفر واسلام کی جنگ ہے ان کے نزدیک یہ یقیناً جہاد ہے لیکن میں ابھی اس منصب پر نہیں ہوں میرے سامنے صحیح معلومات نہیں ہیں۔

**وآخر دعوانا ان الحمدللہ رب العالمین۔**

